نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ مارچ ۲۰۱۹ء

قیمت:- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

تحویل آفتاب المتاب

شرف زہرہ

تثلیث

شمس و مشتری

شرف شمس

عبادات ماہ شعبان

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماہنامہ

# روحانی دنیا


مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۵۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۳۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) :-/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۱۱

ماہ مارچ ۲۰۱۹ء


اس شمارے میں




فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• مینجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط وکتابت و ترسیل زر کا پتہ: مینجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ، پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا

ماہ مارچ ۲۰۱۹ء

# تقویٰ

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''ہر مسلمان دوسرے مسلمان کا بھائی ہے۔ اس پر واجب ہے کہ وہ اس پر کوئی ظلم اور زیادتی نہ کرے اور اسے (جب مدد کی ضرورت ہو) تو بے یار و مددگار نہ چھوڑے۔ نہ اسے حقیر جانے اور نہ اسکے ساتھ حقارت کا برتاؤ کرے''۔ پھر آپ نے تین مرتبہ اپنے سینے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ ''تقویٰ ہوتا ہے (یعنی ہوسکتا ہے کہ تم کسی شخص کو اس کے ظاہری حال سے معمولی آدمی سمجھو' لیکن وہ اپنے دل کے تقویٰ کی وجہ سے اللہ کے نزدیک محترم ہو۔ اس لئے کسی مسلمان کو حقیر نہ سمجھو) آدمی کے برا ہونے کے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ وہ اپنے مسلمان بھائی کو حقیر سمجھے اور اس کے ساتھ حقارت سے پیش آئے۔ مسلمان کی ہر چیز دوسرے مسلمان کے لئے قابل احترام ہے۔ اس کا خون بھی' اس کا مال بھی اور اس کی آبرو بھی''۔

اس حدیث میں سرورِ کائنات ﷺ نے ہر مسلمان کو دوسرے کا بھائی قرار دے کر اس کے کچھ معاشرتی حقوق بیان فرمائے ہیں۔ ان میں سب سے پہلا حق یہ ہے کہ اس پر کسی قسم کا ظلم نہ کیا جائے خواہ جسمانی ہو یا مالی' زبانی ہو یا نفسیاتی' یعنی جس طرح کسی مسلمان کو ناحق جسمانی اذیت پہنچانا یا مالی نقصان میں مبتلا کرنا منع ہے اسی طرح اسے زبان سے برا کہنا یا بھر مجمع میں کسی اور طرح شرمندہ و رسوا کرنا بھی کسی مسلمان کے شایانِ شان نہیں۔

دوسرا حق سرکارِ دو عالم ﷺ نے یہ بیان فرمایا کہ ''جب کسی مسلمان کو مدد کی ضرورت ہو تو دوسرے مسلمان پر واجب ہے کہ وہ اپنی استطاعت کے مطابق اس کی مدد کرے اور اسے بے یار و مددگار نہ چھوڑے بشرطیکہ وہ حق پر ہو اور مظلوم ہو گویا جس طرح اپنے دوسرے بھائی پر ظلم کرنا منع ہے اس طرح یہ بات بھی کسی مسلمان کے شایانِ شان نہیں کہ وہ ظلم ہوتا ہوا دیکھے اور مدد کی قدرت کے باوجود مظلوم کی مدد نہ کرے چنانچہ ایک اور حدیث میں آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے۔

''جو کوئی مسلمان کس دوسرے مسلمان کو کسی ایسی جگہ بے یار و مددگار چھوڑ دے جہاں اس کی بے حرمتی ہو رہی ہو اور اس کی آبرو پر حملہ کیا جا رہا ہو تو اللہ تعالیٰ اس شخص کو ایسی جگہ بے یار و مددگار چھوڑے گا جہاں وہ اپنے لئے مدد چاہتا ہو''۔

تیسرا حق آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ کوئی مسلمان کسی دوسرے کو نہ حقیر سمجھے اور نہ اس کے ساتھ حقارت کا برتاؤ کرے۔ کسی شخص کو غربت' ناداری یا کمزوری کی وجہ سے حقیر سمجھنا تو انتہائی گھٹیا حرکت ہے ہی لیکن آنحضرت ﷺ نے جس چیز کی طرف اشارہ فرمایا وہ یہ کہ اگر کسی شخص کو دینی اعتبار سے معمولی حالت میں دیکھ رہے ہو اس شخص کو حقیر سمجھنا اس وقت بھی جائز نہیں اور اس کی وجہ آپ نے یہ بیان فرمائی ہے کہ ''تقویٰ'' دل میں ہوتا ہے لہٰذا یہ عین ممکن ہے کہ کوئی شخص اپنی ظاہری حالت کی وجہ سے معمولی نظر آتا ہو لیکن اس کا دل تقویٰ کی دولت سے مالا مال ہو بلکہ دوسری احادیث سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ کسی گناہگار شخص کو بھی حقیر سمجھنا جائز نہیں کیونکہ ہوسکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو توبہ کی توفیق عطا فرمائے اور وہ اپنے گناہوں سے نجات پا کر تم سے کہیں آگے نکل جائے۔ گناہ کے کاموں کو بڑا اور حقیر سمجھنا برحق ہے لیکن ان کی وجہ سے کسی مسلمان کو حقیر سمجھنا خود بہت بڑا گناہ ہے اسی لئے آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ ''اگر انسان میں کچھ اور برائی نہ ہو تو یہی برائی کچھ کم نہیں کہ وہ دوسرے مسلمانوں کو حقیر سمجھے''۔

آخر میں آپ ﷺ نے ایک اصولی ہدایت عطا فرما دی کہ مسلمان کی ہر چیز دوسرے مسلمان کے لئے قابل احترام ہے اس کی جان بھی' اس کا مال بھی اور اس کی آبرو بھی اور ایک دوسری حدیث میں حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ ایک مسلمان کی حرمت کعبہ معظّمہ کی حرمت سے بھی بڑھ کر ہے لہٰذا جو شخص اپنے کسی مسلمان بھائی کی جان' مال یا آبرو پر حملہ کرتا ہے تو اس کا گناہ اس شخص سے بھی زیادہ ہے جو (معاذ اللہ) کعبہ معظّمہ کو ڈھانے کے لئے کعبے پر چڑھائی کر رہا ہو۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو بھائیوں کی طرح رہنے اور ایک دوسرے کے حقوق پہنچانے کی توفیق عطا فرمائے آمین ثمہ آمین۔

# لوح زحل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ برمخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

قطب الاقطاب، غوث اعظم، شیخ شیوخ العالم، شیخ الاسلام محی الدین ابو محمد عبدالقادر الحسنی الحسینی الجیلانیؒ آپ اہلِ بیت میں کامل ولی اور سادات حسینیہ میں بڑی بزرگی کے مالک ہیں۔نسبی اعتبار سے آپ عبداللہ بن حسن مثنیٰ بن حسن بن علیؓ کی اولاد سے ہیں،قصبہ ''جیل'' کی طرف جسے جیلان یا گیلان بھی کہتے ہیں۔آپ کی نسبت ہے۔آپ کی ولادت ۴۷۰ھ اور ایک روایت کے مطابق ۴۷۱ھ میں ہوئی۔ آپ کی عمر مبارک کے ابتدائی ۳۳ تینتیس سال درس وتدریس اور فتویٰ دینے میں اور چالیس سال مخلوقِ خدا کی رشد و ہدایت اور نصیحت میں صرف ہوئے۔اور نوے سال کی عمر پا کر ۵۶۱ھ میں آپ کی وفات ہوئی۔

۴۸۸ھ میں جب کہ آپ کی عمر مبارک اٹھارہ سال کی تھی آپ بغداد میں تشریف لائے۔ اور اس وقت کے شیوخ، ائمہ، بزرگان دین اور محدثین کی خدمت کا قصد فرمایا۔اول قرآن کریم کو روایت و درایت اور تجوید و قرأت کے اسرار و رموز کے ساتھ حاصل کیا اور زمانہ کے بڑے محدثین اور اہل فضل وکمال و مستند علمائے کرام سے سماع حدیث فرما کر علوم کی تحصیل و تکمیل فرمائی۔حتیٰ کہ تمام اصولی، فروعی، مذہبی اور اختلافی علوم میں علمائے بغداد سے ہی نہیں بلکہ تمام ممالک اسلامیہ کے علماء سے سبقت لے گئے اور آپ کو تمام علماء پر فوقیت ہوگئی، اور سب نے آپ کو اپنا مرجع بنالیا۔

اسکے بعد اللہ تعالیٰ نے آپ کو مخلوق کے سامنے ظاہر فرمایا۔ آپ کی مقبولیت تامہ عوام و خواص کے قلوب میں ڈالدی اور آپ کو قطبیت کبریٰ کا مرتبہ عطا فرمایا۔حتیٰ کہ چاردانگ عالم کے تمام فقہاء علماء، طلباء اور فقراء کی توجہ آپ کے آستانہ کی جانب ہوگئی۔حکمت و دانائی کے چشمے آپ کی زبان سے جاری ہوگئے اور عالمِ ملکوت سے عالمِ دنیا تک آپ کے کمال وجلال کا شہرہ ہو گیا۔

اللہ تعالیٰ نے آپ کے ذریعہ علامات قدرت و امارات، دلائل خصوصیت اور کرامات آفتاب نصف النہار سے زیادہ واضح اور ظاہر فرمائے اور بخشش کے خزانوں کی کنجیاں اور تصرفات وجود کی لگامیں آپ کے قبضہ اقتدار و دست اختیار کے سپرد فرمائیں۔تمام مخلوق کے دلوں کو آپ کی عظمت و ہیبت کے سامنے سرنگوں کر دیا، اور اس وقت کے تمام اولیاء کو آپ کے سایۂ قدم اور دائرہ حکم میں دے دیا۔ کیونکہ آپ منجانب اللہ اسی پر مامور تھے۔جیسا کہ خود فرماتے ہیں کہ میرا یہ قدم اور ہر ولی کی گردن پر ہے اور تمام اولیائے وقت حاضر و غائب سب کے سب آپ کے مطیع و فرمانبردار ہوگئے۔

آپ صاحب شہرت و سیرت اور خاموش طبع تھے۔آپ کے کلام کی تیزی اور بلند آواز سننے والے کل دل میں رعب و ہیبت زیادہ کرتی تھی۔

جب آپ کلام کرتے تو ہر شخص پر خاموشی چھا جاتی۔ جب آپ کوئی حکم دیتے تو اس کی تعمیل میں سرعت ومبادرت کے سوا کوئی صورت نہ ہوتی۔ جب بڑے سے بڑے سخت دل پر نظر جمال پڑ جاتی تو وہ خشوع وخضوع اور عاجزی وانکساری کا مرقع بن جاتا۔ اور جب آپ جامع مسجد میں تشریف لاتے تو تمام مخلوق دعا کے لئے ہاتھ اُٹھا کر درگاہ رب العزت میں دعا کرتے۔

ایک دن آپ کو جامع مسجد میں چھینک آئی ،لوگوں نے چاروں طرف سے یرحمک اللہ اور رحم ربک کی آوازیں بلند کیں خلیفہ وقت مستنجد باللہ عباسی بھی مسجد میں موجود تھا، اس نے گونج کا سبب پوچھا تو لوگوں نے بتایا کہ حضرت شیخ کو چھینک آئی ہے اور حاضرین نے اس کے جواب میں انہیں دعا دی ہے۔

آپ کے ریاضت ومجاہدہ کا طریق شدت و لزوم کے اعتبار سے بے نظیر ہے۔ایک مرتبہ آپ نے فرمایا کہ پچیس سال تک دنیا سے قطع تعلق کر کے میں عراق کے صحراؤں اور ویرانوں میں اس طرح گشت کرتا رہا کہ نہ میں کسی کو پہچانتا تھا اور نہ مجھے کوئی۔ رجال الغیب اور جنات کی میری پاس آمد ورفت رہتی تھی اور میں انہیں راہ حق کی تعلیم دیا کرتا تھا۔

چالیس سال تک میں نے فجر کی نماز عشا کے وضو سے ادا کی ہے۔اور پندرہ سال تک یہ حال رہا کہ نماز عشاء کے بعد قرآن کریم اس طرح شروع کرتا کہ ایک پاؤں پر کھڑا ہو جاتا اور ایک ہاتھ سے دیوار کی میخ پکڑ لیتا۔تمام شب اسی حالت میں رہتا۔حتیٰ کہ صبح کے وقت قرآن کریم ختم کر دیتا ۔تین دن سے چالیس دن تک بسا اوقات ایسا ہوا کہ نہ کھانے پینے کو کچھ ملا نہ سونے کی نوبت آئی۔ گیارہ سال تک ''برج بغداد'' میں عبادت الٰہی کے اندر مصروف رہا۔حتیٰ کہ اس برج میں میری اس طویل اقامت کے باعث لوگ اسے ''برج عجمی'' کہنے لگے اور اللہ تعالیٰ سے عہد کیا کہ جب تک غیب سے کھانا نہ ملے نہ کھاؤں گا۔ مدت دراز تک یہی کیفیت رہی۔ اور اللہ تعالیٰ سے جو وعدہ کیا تھا اس کی خلاف ورزی نہ کی۔ آپ کے صاحبزادے ضیاء الدین ابونصر موسیٰ کا بیان ہے کہ میں نے اپنے والد محترم سے سنا، فرماتے تھے کہ ایک سفر کے دوران میں ایسے بیابان میں پہنچا، جہاں پانی کا نام و نشان تک نہ تھا۔ چند روز میں نے وہاں قیام کیا لیکن پانی ہاتھ نہ آیا۔ جب پیاس کا غلبہ ہوا تو اللہ تعالیٰ شانہ، نے ابر کا ایک ٹکڑا بھیجا، جس نے میرے اوپر سایہ کرلیا، اور اس میں سے کچھ قطرات ٹپکے جنہیں

پی کر تسکین ہوئی۔ اس کے بعد اچانک ایک روشنی ظاہر ہوئی جس نے پورے آسمان کا احاطہ کر لیا۔ پھر اس میں سے ایک عجیب و غریب شکل نمودار ہوئی اور آواز آئی کہ اے عبدالقادر میں تیرا پروردگار ہوں جو دوسروں پر حرام کیا وہ تیرے پر حلال کرتا ہوں۔ لہٰذا جو دل چاہے کر اور جو چاہے لے، میں نے کہا ”اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم“ اے ملعون دور ہو، کیا چک رہا ہے، اچانک وہ روشنی تاریکی سے بدل گئی اور وہ صورت دھواں بن کر کہنے لگی کہ اے عبدالقادر تم احکام خداوندی (یعنی شریعت) کے جاننے والے احوال منازلت سے واقف ہونے کی وجہ سے مجھ سے بچ گئے، میں نے ایسے ہی ہتھکنڈوں اور ترکیبوں سے ستر اہل طریقت کو گمراہ کر دیا ہے کہ کہیں کا نہ چھوڑا۔ بھلا یہ کونسا علم و ہدایت ہے جو اللہ تعالیٰ نے آپ کو عنایت فرمایا ہے۔ میں نے کہا کہ یہ سب فضل اللہ کا ہی ہے اور وہی ابتداء و انتہا میں ہدایت فرماتا ہے۔

آپ کے اخلاق و عادات انک لعلی خلق عظیم کا نمونہ اور انک لعلی ھدیً مستقیم کا مصداق تھے۔ اتنے عالی مرتبت، جلیل القدر وسیع العلم ہونے اور شان و شوکت کے باوجود ضعیفوں میں بیٹھتے، فقیروں کے ساتھ تواضع سے پیش آتے، بڑوں کی عزت، چھوٹوں پر شفقت فرماتے۔ سلام کرنے میں پہل کرتے اور طالب علموں اور مہمانوں کے ساتھ کافی دیر بیٹھتے۔ بلکہ ان کی لغزشوں اور گستاخیوں سے درگزر فرماتے۔



ایک روز آپ مدرسہ میں وضو کر رہے تھے اچانک ایک چڑیا نے ہوا میں اڑتے ہوئے آپ کے لباس پر بیٹ کر دی۔ آپ کی نظر اُٹھاتے ہی وہ چڑیا زمین پر گری، وضو سے فارغ ہو کر لباس سے بیٹ کو دھویا اور جسم سے اُتار کر فرمایا کہ اسے لے جا کر فروخت کر دو اور اس کی قیمت فقیروں کو خیرات کر دو کہ اس کا یہی بدلہ ہے۔

ایک مرتبہ آپ اپنی شہرت کے زمانے میں حج کے ارادہ سے نکلے، جب بغداد کے قریب ایک موضع میں جس کا نام حلہ تھا پہنچے تو حکم دیا کہ یہاں کوئی ایسا گھر تلاش کرو جو سب سے زیادہ ٹوٹا پھوٹا اور اجڑا ہوا سا ہو۔ ہم اس میں قیام کریں گے۔ اگرچہ وہاں کے امیروں اور رئیسوں نے بڑے اچھے اچھے مکانات آپ کے سامنے قیام کرنے کیلئے پیش کئے۔ لیکن آپ نے انکار فرما دیا۔ تلاش بسیار کے بعد ایسا ایک مکان مل گیا جس میں بڑھیا، بڑھا اور ایک بچی تھی، آپ نے بڑے میاں سے اجازت لیکر رات اس میں گزاری۔ اور وہ تمام نذرانے اور ہدایا جو نقد، جنس اور حیوانات کی صورت میں آپ کو پیش کئے گئے تھے آپ نے یہ کہہ کر کہ میں اپنے حق سے دستبردار ہوتا ہوں وہ تمام کے تمام بڑے میاں کو دے دیئے۔ حاضرین نے بھی آپ کی موافقت میں تمام مال و اسباب ان بڑے میاں کو دے دیا۔ اللہ تعالیٰ نے اس بوڑھے کو آپ کے مبارک قدموں کی برکت سے ایسی دولت عطا فرمائی کہ ان اطراف میں کسی کو نہ ملی۔

آپ کی خدمت میں ایک تاجر نے آکر عرض کیا کہ میرے پاس ایسا مال ہے جو زکوٰۃ کا نہیں اور میں اسے فقیروں اور مساکین پر خرچ کرنا چاہتا ہوں لیکن مستحق و غیر مستحق کو نہیں پہچانتا۔ آپ جس کو مستحق سمجھیں دے دیں۔ آپ نے جواب دیا کہ مستحق و غیر مستحق میں سے جس کو چاہو دے دو تا کہ اللہ تعالیٰ تمہیں بھی وہ چیزیں دے جس کے تم مستحق ہو اور جس کے تم مستحق نہیں ہو۔

حضرت شیخ غوث اعظم کی کراماتیں جو ہر وقت ظاہر ہوتی رہتی تھیں ان کا احاطہ و شمار تقریر و تحریر سے باہر ہے۔ کیونکہ آپ کی ذات اقدس بچپن اور جوانی سے ہی مظہر کرامات ہے اور نوے سال تک جو آپ کی عمر ہے آپ سے ہمیشہ مسلسل کرامتوں کا ظہور ہوتا رہا ہے۔ آپ پیدائش کے بعد رمضان میں دن کے وقت اپنی والدہ محترمہ کا دودھ نہیں پیتے تھے۔ حتیٰ کہ سب میں مشہور ہو گیا کہ سادات کے فلاں گھرانے میں ایک ایسا بچہ پیدا ہوا ہے جو رمضان میں دن کے وقت دودھ نہیں پیتا۔ بعض مشائخ نے اس طرح وصف بیان فرمایا ہے کہ حضرت غوث الاعظمؒ بکثرت رونے والے، اللہ سے بہت زیادہ ڈرنے والے تھے۔ آپ کی ہر دعا فوراً قبول ہوتی، نیک اخلاق، پاکیزہ اوصاف، بدگوئی سے بہت دور بھاگنے والے اور حق کے سب سے زیادہ قریب تھے۔ آپ فرماتے ہیں کہ جب بھی اللہ سے کوئی چیز مانگو تو میرے وسیلہ سے مانگو، تا کہ مراد پوری ہو۔ اور فرمایا جو کسی مصیبت میں میرے وسیلہ سے امداد چاہے تو اس کی مصیبت دور ہو، اور جو کسی سختی میں میرا نام لے کر پکارے اسے کشادگی حاصل ہو، اور جو میرے وسیلہ سے اللہ کے سامنے اپنی مرادیں پیش کرے تو پوری ہوں۔

آپ نے فرمایا کہ جو شخص دو رکعت نماز پڑھے، ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور سلام کے بعد سرکار دو عالم ﷺ پر درود بھیجے اور میرا نام لے کر اللہ سے دعا مانگے، تو اللہ تعالیٰ اسے اپنے فضل و کرم سے اس کی حاجت بر آری کرے۔ (ایک روایت میں ہے کہ گیارہ قدم عراق کی جانب چل کر نام لے کر دعا مانگے)، (لیکن یہ روایت ثابت نہیں)

آپ کا وصال جب حضرت غوث اعظمؒ کا سن مبارک اکیانوے برس کا ہوا (دوسری روایت موجب ۹۲ سال میں) ربیع الآخر کا مہینہ سترہ تاریخ اور ۵۶۱ھ ہجری کا زمانہ تھا۔ تاریخ میں بہت اختلاف ہے۔ کسی نے نویں بیان کی۔ کسی نے گیارہویں کسی نے تیرہویں اور کسی نے سترہویں۔ مگر زیادہ روایتیں سترہ کی ہیں اور باب الازج کے مدرسہ میں تدفین ہوئی۔

# سورہ اور ان کے خواص

## سورۂ شوریٰ

کسی سخت مریض کے لئے چینی کی تشتریوں پر اکیس روز تک لکھ کر پلانا بہت جلد شفا بخشتا ہے آیتیں یہ ہیں۔ **حٰمٓ ہ عٓسٓقٓ ہ** سے **لیکروما انت علیم بوکیل** تک چھ آیتیں۔ یہ آیتیں شفا کا خزانہ ہیں مگر نہار منہ سب سے اول یہی تشتری پلائی جائے۔

جو لڑکا شرارت کرتا ہو' مسجد یا مدرسہ سے بھاگتا ہو' والدین کی اطاعت نہ کرتا ہو' اس کے مطیع کرنے کے لئے اس مبارک آیت کا سات مرتبہ کسی برتن میں لکھ کر اس برتن میں اسے کھانا کھلانا یا پانی پلانا اور گیارہ دن تک یہی عمل کرنا نہایت مفید ہے۔ آیت شریف یہ ہے **اللّٰہ یحتبی الیه من یشاءُ ویهدی الیه من ینیب**

رزق کی فراخی کے لئے روزانہ پانچسو پانچ مرتبہ اس آیت شریف کا پڑھنا اور اس عمل پر مداومت کرنا نہایت مفید اور مجرب ہے۔ آیت یہ ہے۔ **اللّٰہ لطیف بعبادہٖ یرزق من یشاءُ وَهو القوی العزیز ہ**

اگر کسی شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو اور اس کا دل اولاد کو چاہتا ہو' یا کوئی دولت مند ہو مگر وارث نہ ہو اس کے لئے اس آیت کا سات سو سترہ مرتبہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھنا نہایت مجرب ہے۔ عرصہ ایک سال میں اولاد پیدا ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے۔ **وهو الذی ینزل الغیث من بع ماقنطواویلشر رحمته ط وهوالوی الحمید**

اکیس ۲۱ روز تک حیض موقوف ہونے کے بعد سیب یا اُبلے ہوئے پوست اترے انڈے پر لکھنا اور پھر عورت کو نہار منہ کھلانا خدا کے فضل سے بانجھ عورت کو اولاد بخشتا ہے۔ **لِلّٰہ ملك السموات و الارض ط یخلق مایشآء ط یهب لمن یشاءُ اناثا و یهب لمن یشآء الذکوره لا اویز وجهم ذکرانا واناثا ہ**

## سورۂ دخان

اگر کسی شخص کو کسی مقدمہ یا کسی بڑے معاملہ کا انجام معلوم کرنا ہو وہ ان آیتوں کو تیرہ سو دفعہ نو چندی جمعرات کو بطور ختم پڑھ کر سو جائے انشاء اللہ العزیز خواب میں بطور بشارت اس کام کا انجام جو کچھ ہونا ہو گا وہ سب معلوم ہو جائے گا۔ آیتیں یہ ہیں۔ **حٰمٓ ہ والکتاب المبین انا انزلناہ فی لیلة مبارکة اناکنا منذرین ہ فیها یفرق کل امرحکیم ہ لا امر امن عندنا انا کنا مرسلین ہ رحمة من ربك ط انه هو السمیع العلیم ہ رب السمٰوات والارض وما بینها ان کنتم موقنین لااله هو یحی ویمیت ط ربکم ورب اباء کم الا ولین ہ بل هم نی شك یلعبون ہ**

ترکیب ختم کی یہ ہے کہ جمعرات کو روزہ رکھا جائے سارے دن کا اعتکاف کیا جائے۔ نماز پنجگانہ باجماعت ادا ہو' ایک نماز کے بعد سے دوسری نماز تک **علم الغیب و الشهادة ہوالرحمن الرحیم ہ** عامل برابر پڑھتا رہے' مغرب کی اذان پر روزہ کھول کر تھوڑی سی روغنی روٹی کھا کر ذرا سی دیر قطب کی طرف منہ کر کے لیٹا رہے اور برابر **عالم الغیب و الشهادة** کی تسبیح جاری رکھے پھر عشاء کی نماز پڑھ کر تیرہ سو تین مرتبہ اس آیت کو پڑھ کر سو دفعہ یا نور یا نور پڑھ کر اسی جگہ سو رہے' جو کچھ خواب دیکھے اسے یاد رکھے انشاء اللہ جو مقصود ہو گا وہ حاصل ہو جائے گا۔ جس بات کی اطلاع ہونی مقصود تھی' وہ بات معلوم ہو جائے گی۔

ظالم قوم کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے جب تک خوف باقی ہو ہر روز تیرہ سو مرتبہ ان آیتوں کا پڑھنا نہایت مجرب اور مفید ہے آیتیں یہ ہیں۔ **ان لا تعلو اعلے اللّٰہ انی آیتکم بسلطان مبین ہ وان لم تؤ منوا لی فاعتزلون ہ قدعا ربه ان هؤ لاء قوم مجرمون**

ناجائز مجمع توڑنے کے لئے ان آیتوں کا ایک ہزار مرتبہ دوپہر کے وقت ظہر کی نماز سے پہلے پڑھنا نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں۔ **ان یومم الفصل میقاتهم اجمعین ہ لا یوم لایغنی مولی عن مولی شیئا ولا هم ینصرون ہ الا من رحم اللّٰہ ط انه هو العزیز الرحیم ہ**

# شرف زہرہ

زہرہ دورہ فلک طے کرتا ہوا جب برج حوت کے ۲۷ درجہ پر پہنچتا ہے تو اس میں ایک خاص تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ پروردگار عالم نے وقت کے ہر موقعہ میں تاثیر رکھی ہے۔ حکمائے فلاسفر کا قاعدہ ہے کہ وہ حصول اثر کے لئے فاعل کو مہیا کرتے ہیں تاکہ عالم فلکی کی تاثیر کو عالم سفلی میں اتارا جاسکے اور جب ایسا مادہ مہیا کرلیا جاتا ہے جو اس کا اثر قبول کرے تو اس اثر کو لوح یا نقش پر اتار لیا جاتا ہے اور وہ سبب زمین پر ظہور صنعت قدرت خدا کا ہو جاتا ہے چنانچہ زہرہ کے ان درجوں پر فائز ہونے سے جو تاثیر پیدا ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ رجوع خلق اور تسخیر مستورات کے لئے بہت تیزی سے کام کرتی ہے نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح ہو گی۔ لوگ واقف و ناواقف بڑے اور چھوٹے کسی نامعلوم کشش کے باعث متوجہ ہو جاتے ہیں اور پسند کرتے ہیں جوق در جوق آتے ہیں۔ شہرت` عظمت اور مقبولیت حاصل ہوتی ہے۔

لہذا اس وقت سے ان تمام لوگوں کو فائدہ اٹھانا چاہیے جن کا خلقت سے عام تعلق ہے مثلاً حکیم' ڈاکٹر' وکلاء' لیڈر' دکاندار اور دیگر ایسے تمام پیشہ ور لوگ جن کا ذریعہ آمدن عوام کی آمد سے متعلق ہے۔ کاروبار میں اضافہ کے لئے یہ ایک موثر وقت ہے۔ دکانداروں کے لئے خصوصاً" یہ وقت موثر ہے۔

تسخیر حکام' تسخیر خلق' رجوع خلق اور قوم یا خلقت پر برتری حاصل کرنے کے لئے سال بھر میں یہ ایک موثر وقت آتا ہے اور وہ لوگ جن کا خلقت کی آمد سے تعلق نہیں ان کے لئے تسخیر خلق کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنی اپنے حلقے' ساتھ کام کرنے والوں` افسران' خاندان اور قوم میں برتری ہو لہذا اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔

زہرہ ۱۷ اپریل کو ایک بجکر ۴۰ منٹ دوپہر سے ۱۸ اپریل کو ۹ بجکر ۳۰ منٹ صبح تک شرف میں رہے گا۔ ۳ ساعتیں ملیں گی جن میں آپ نے کام کرنا ہے۔ ان ساعت میں کام باآسانی مکمل کر سکتے ہیں۔

ایک لوح چاندی کی بنوائیں اس میں آیت يَفْعَلُ اللّٰهُ مَايَشَآءُ وَ يَحْكُمُ مَايُرِيْدُ کے اعداد ۹۵۸ پر کریں لیکن لوح ذوالکتاب ہو۔ جس کی شکل و رفتار ذیل میں دی جاتی ہے۔

رفتار

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ |
| ۱۴ | ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ |
| ۲۲ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ |
| ۱۰ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ |
| ۱۸ | ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ |

اصل نقش

| يفعل | الله | مايشاء | ويحكم | مايريد |
|---|---|---|---|---|
| ۳۵۴ | ۸۵ | ۲۶۱ | ۱۹۱ | ۶۷ |
| ۲۶۲ | ۱۹۲ | ۶۸ | ۳۵۵ | ۸۱ |
| ۳۵۰ | ۳۵۱ | ۸۲ | ۲۶۳ | ۱۹۳ |
| ۸۳ | ۲۶۴ | ۱۹۴ | ۶۵ | ۳۵۲ |

نقش کے اوپر یا مجیدُ رفیعُ نعم النّصیر لکھیں۔ نیچے وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰه لکھیں اور پشت لوح پر اسمائے موکلات و عزیمت لکھیں۔

أُجبُ یا حفطیائیلُ یاحنظیائیلُ یا مولیائیلُ یاخنطائیلُ سَخِّرِ لِخَلْقِكَ مِنَ الْأَرْضِ وَالسَّمَاءِ وَالْبَحْرِ وَالْبَرِّ وَالْجِنِّ وَالْاِنْس كَمَا سَخَّرَ لِدَاؤدَ وَ لِسُلَيْمَانَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

تیار کرتے وقت باوضو ہوں۔ علیحدہ کمرہ ہو۔ کپڑے صاف اور معطر ہوں۔ بخور زہرہ کا جلائیں۔ جو زعفران اور سفید صندل ہے۔ دونوں میں سے جو میسر ہو وہ جلائیں اگر لوح چاندی کی نہ بنوا سکیں تو کاغذ پر زعفران سے لکھیں اسے بازوبند بنائیں یا گلے میں ڈالیں اور ہمیشہ پاس رکھیں۔ تاثیر اس کی ظاہر ہوگی۔ اس مہر کی برکت سے جمیع خلق مطیع و مسخر ہوگی اور جماعت قوم' خاندان یا ماحول میں مقبولیت حاصل ہوگی۔ دکاندار لیڈروں' وکلاء' حکماء وغیرہ کے لئے یہ لوح اسباب رزق میں سے ہے۔ لوح باندھ کر حسب توفیق تصدق کریں اور ختم دلائیں۔ اس لوح یا نقش کو سفید ریشمی کپڑے میں سلوانا ہوگا۔

کوشش کریں کہ اپنی ضرورت کے لئے نقش یا لوح خود تیار کریں۔ جو بات سمجھ میں نہ آئے خط لکھ کر دریافت کر سکتے ہیں۔ جو کسی وجہ سے خود تیار نہ کر سکیں اور مدد کے خواہاں ہوں۔ ان کے لئے کاغذ پر تیار کرنے کا ہدیہ -/۱۰۷۴ روپے ہوگا۔ محصول ڈاک -/۶۵ روپے ہوگا۔ ہدیہ کم از کم پندرہ دن قبل ارسال کریں تاکہ آپ کا کام تیار ہو سکے۔ نام معہ والدہ ارسال کریں اور مقصد۔

وہ لوگ جو اس لوح کو رکھیں تو اسمائے الٰہی یا مجید رفیع نعم النصیر کا ورد کریں اس کے عدد ۹۵۸ ہیں اور آیت کے عدد بھی ۹۵۸ ہیں۔ اس کے ورد سے طالب بہت جلد عزیز خلق ہو جاتا ہے اور اس کا شہرہ دور و نزدیک پھیل جاتا ہے اور اس کی وجہ سے ترقی بہت ہوتی ہے۔ مال و دولت کے آسان ذرائع بھی ملتے ہیں۔




قسط نمبر ۳

# یہ سال کیسا گزرے گا

## نمبر ۴ و نمبر ۵ رکھنے والوں کا سال

علم الاعداد کے ذریعے خوشیوں اور کامیابیوں کے حصول کے لئے رہنمائی حاصل کی جا سکتی ہے اس سلسلے میں ہم ایک شارٹ کٹ تیکنیک دے رہے ہیں جو آپ کی رہنمائی کریگی اور یہ بتائے گی کہ کسی بھی سال میں آپ کو کیسے حالات درپیش ہوں گے اور کون سی ذاتی خامیاں آپ کو مشکلات سے دوچار کرسکتی ہیں ان حالات میں روز مرہ کے مسائل سے کس طرح نبرد آزما ہوا جا سکتا ہے۔

اس سلسلے میں مندجہ ذیل معلومات کی ضرورت ہوگی جو اعداد کے اس سادہ نظام کی بنیاد ہیں۔

(۱) سال کا عدد (یا اس سال کا عدد جس میں آپ کو رہنمائی کی ضرورت ہے)

(۲) آپ کی تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش (سال پیدائش کی ضرورت نہیں)

سال کے اعداد کو جمع کر کے اس کا مفرد عدد حاصل کر لیں اسی طرح تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش کی اعداد جمع کر کے مفرد عدد حاصل کر لیں اس کے بعد اس عدد کو سال کے مفرد عدد میں جمع کر لیں اگر مجموعہ ۹ سے زیادہ ہے تو اس کا مفرد عدد حاصل کر لیں اس طرح جو عدد حاصل ہوگا وہ اس سال کا آپ کا ذاتی عدد ہوگا۔

یاد رہے کہ یہ طریقہ اور تیکنیک صرف اسی سال کے لئے نہیں ہے بلکہ یہ طریقہ کسی بھی سال کے لئے آپ کی رہنمائی کر سکے گا۔

### کیا آپ کا اس سال کا ذاتی عدد "چار" ہے؟

میں بغیر کسی تمہید کے یہ واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ یہ سال تعلیمی اور کاروباری لحاظ سے منافع بخش ثابت ہوگا۔ لیکن بچت کے لئے موافق ثابت نہ ہوگا۔ آپ میں یہ صلاحیت پائی جاتی ہے کہ آپ لوگوں، حالات اور مواقع کو ان کا صحیح مقام اور اہمیت دے سکتے ہیں لہذا اس صلاحیت سے فائدہ اٹھائیں۔

ایک اوسط درجے کے شہری کو زندگی میں زبردست جنگ کرنی پڑتی ہے لیکن اس کے باوجود اکثر کام غلط ہو جاتے ہیں عدد ایک کے ذاتی سال میں جو منصوبے بنائے ہوں گے وہ یقیناً التواء میں پڑ چکے ہونگے اور عدد تین کے ذاتی سال میں وہ نتائج سامنے نہ آئے ہوں گے جن کی آپ کو توقع تھی۔

اب ذاتی عدد چار کا سال آیا ہے۔ اس سال آپ کو کاروباری طریقوں میں لازمی طور پر بہتری لانی چاہیے۔ اس کے علاوہ ساتھ کام کرنے والوں کے ساتھ بھی موقع کی مناسبت سے رویہ اختیار کریں اگر آپ آرٹسٹ موجد موسیقی دینے والے یا تخلیقی ذہن رکھنے والے ہیں تب یہ سال تخلیق کے عمل کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس سال اپنی تخلیقات کو بازار میں لانا فائدہ دے گا لیکن کسی بھی تخلیق کو بازار میں لانے سے پہلے یہ اندازہ لگالیں کہ وہ تجارتی طور پر کامیابی حاصل بھی کر سکتی ہے یا نہیں۔ اگر بازار کے تقاضوں اور لوگوں کے رجحانات کے مطابق نہیں ہے تب روپیہ ضائع نہ کریں۔

اس سال تنظیم، کفایت شعاری اور روز مرہ کے معمولات پر سختی سے عمل کیا جانا چاہیے۔ امکان ہے کہ ساتھ کام کرنے والے کسی فرد کی بیماری کی وجہ سے زائد ذمہ داری یا کام آپ کے کندھوں پر آ پڑے گا۔ مگر اس ذمہ داری سے ناراض نہ ہوں اس

لئے کہ یہ محض عارضی ہوگی۔ بعد میں یہی شخص آپ کے ساتھ تعارف کرے گا۔

یہ سال اگر چہ روپیہ لائے گا مگر اسے بچا کر رکھنا بے حد مشکل ہوگا۔لیکن اچھی کارکردگی کے صلے میں آپ کو بونس دیا جائے گا یا زائد کام کی وجہ سے اوور ٹائم ملیگا یا کسی خاص نوعیت کے کام کو انجام دینے کا اجر ملے گا لیکن ایک بات یقینی ہے کہ اس سال آپ کو وہی کچھ ملے گا جس کے آپ حقدار ہیں۔

اہم نوعیت کے کاموں کو انجام دینے کے لئے یہ سال موافق ثابت ہوگا۔

## ذاتی عدد ''چار'' کے سال کے منفی پہلو

اس سال آپ کو وارننگ دی جاتی ہے کہ اپنی ملازمت ہرگز تبدیل نہ کریں ورنہ خاصے عرصے تک بیروزگار رہیں گے دل شکستگی اور نا اُمیدی سے سابقہ پڑے گا ہمت شکن موڈ اور حالات سے لڑیں تا کہ حوصلے پست نہ ہوں اس سال جسمانی صحت بھی بہتر نہ رہے گی۔ نہ صرف یہ بلکہ احساسات میں بھی پژمردگی پیدا ہو جائے گی۔ شخصیت کا جادو کم ہو جائے گا۔محبت کے معاملات بھی کچھ عرصہ کے لئے دردسر ثابت ہوں گے۔

## ذاتی عدد ''چار'' کے سال کیلئے حکیمانہ اقوال

اپنے آپ کو نظم وضبط کی تربیت دیں اور کام کیلئے باقاعدہ منصوبہ بندی کریں اپنے معاملات کے لئے عملی ٹائم ٹیبل تیار کریں اور اس پر عمل کریں ڈائری لکھنا شروع کریں اور بااصول و باضابطہ طریقے پر ہر کام کریں۔

## کیا آپ کا اس سال کا ذاتی عدد ''پانچ'' ہے؟

اس سال کا آغاز جتنے بدترین انداز میں ہوگا اس کا انجام اتنے ہی اچھے انداز میں ہوگا۔ ذاتی عدد پانچ کا سال عموماً قسمت اور معاملات میں نقطہ انقلاب لاتا ہے معاملات میں یہ تبدیلی اچانک رونما ہوگی اس کے متعلق پہلے آپ کو سان وگمان بھی نہ ہوگا۔

لہذا آپ کو آگاہ کیا جاتا ہے کہ ہر قسم کی ممکنہ تبدیلیوں کے لئے تیار رہیں سب سے اہم بات یہ ہے کہ بہت لمبے منصوبے نہ بنائیں بلکہ ایسا ہونا چاہیے کہ ہر لمحہ حالات کے مطابق تبدیلی لانے کے لئے تیار رہنا چاہیے۔ بالکل اس فوجی کی طرح جو میدان جنگ میں وقت کی ضرورت کے مطابق فوری فیصلے کرتا ہے اور ان پر عمل کرتا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ کو ایسے معاہدات پر دستخط نہیں کرنے چاہئیں جو لمبی مدت کے لئے ہوں یا جو آپ کو پابند کرنے والے ہوں اس لئے کہ آپ کے لئے ان کی شرائط کا پابند رہنا مشکل ہوگا۔ اسی طرح جو وعدے کئے جائیں گے وہ بالکل آخری لمحے میں بھی توڑے جا سکتے ہیں۔ لیکن عدد پانچ کا سال نقصان کی تلافی بھی کر دیتا ہے اور بعض اوقات منسوخ کئے ہوئے وعدوں سے کہیں زیادہ بہتر مواقع میسر آجاتے ہیں۔

اگر ذاتی عدد پانچ کے قانون کو سمجھ لیں تو بالآخر کامیابی حاصل کرلیں گے۔ آپ یہ سمجھ لیں کہ

آپ کے ابتدائی اقدامات یا منصوبے قطعی طور پر تبدیل بھی ہو سکتے ہیں اور ایسا ہونا آپ کے حق میں بہت بہتر بھی ثابت ہو سکتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ عدد پانچ کے سال میں مستقبل غیر یقینی ہوتا ہے اور جن باتوں اور چیزوں کو آپ مفید سمجھتے ہیں وہ آپ کے لئے نقصان دہ بھی ثابت ہو سکتی ہیں۔

یہ سال ذہنی اور جذباتی لحاظ سے شدید ثابت ہوگا جس کا نتیجہ تناؤ کی صورت میں نکلتا ہے لہذا اعصابی تھکان سے بچنے کے لئے ضروری ہے کہ آپ ہر وقت پُرسکون رہنے کی کوشش کریں۔

یہ سال آپ کی شخصیت کو پُرکشش بنا دے گا لہذا محبت کا عنصر اچانک اور فوری طور پر زندگی میں داخل ہوگا لیکن افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ یہ محبت زیادہ خوشیاں نہ لائے گی۔

یہ سال حالات میں تبدیلی لائے گا۔ سفر کا موقع ملیگا کام یا ملازمت کے حالات میں غیر معمولی تبدیلیاں، ترقی یا تنزلی لائے گا۔ لیکن آپ کو آگاہ کیا جاتا ہے کہ اس سال اپنی مرضی سے ملازمت ہرگز تبدیل نہ کریں اور نہ اچھے گھر کی خواہش میں موجودہ گھر کو چھوڑیں اس لئے کہ حالات جیسے نظر آئیں گے ویسے نہ ہوں گے اور پھر جلد ہی نئی ملازمت یا نئے گھر سے نکلنا پڑے گا۔ اس سال کسی بھی قسم کے حالات دیرپا نوعیت کے نہ ہوں گے۔

یہ سال کاروباری شراکت کے بھی خلاف ہے اس کے علاوہ خود اکیلے بھی کاروبار شروع نہ کریں یہ سال کاروبار کے آغاز کے لئے بدترین ثابت ہوگا۔ اس سال کا اختتام بہتر حالات اور لوگوں کے سامنے لائے گا۔ اس وقت کاروبار کے متعلق سوچنا بہتر رہے گا۔

اگر آپ شادی شدہ ہیں تو اس سال شریک زندگی سے جھگڑے ہوں گے۔ لڑائی کے وقت جو تیز و تند الفاظ استعمال کریں گے۔ بعد میں ان کی وضاحت کرنی پڑے گی اور پھر ذاتی عدد چھ کے سال میں صلح ہوگی۔

## ذاتی عدد "پانچ" کے سال کے منفی پہلو

اس سال اس قدر بے چین ہوں گے کہ یہی بے چینی آپ کو فوری طور پر کسی فیصلے پر لے جائے گی غلط الزامات سنجیدہ نوعیت کے حالات پیدا کر دیں گے۔ لہذا بات چیت میں محتاط رہیں اس کے علاوہ تجربات کرنے کے شوق کو دبا دیں۔ اس لئے کہ ایک کام کو پورا کئے بغیر دوسرا کام شروع کر دینا کوئی فائدہ نہ دے گا۔ بہتر ہے کہ جو کام کر رہے ہیں وہ اس وقت تک کرتے رہیں جب تک کہ حالات اتنا مجبور نہ کر دیں کہ کام چھوڑنا پڑ جائے۔ خود اپنی مرضی سے کوئی کام ترک نہ کریں۔ محبت کے معاملات میں محتاط رہیں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔

## ذاتی عدد "پانچ" کے سال کیلئے حکیمانہ اقوال

نفس پروری سے پرہیز کریں۔ ہر معاملے میں عقل سے کام لیں اور معقول رویہ اختیار کریں۔ اگر آپ خود آزادی چاہتے ہیں تو دوسروں کو بھی آزادی دیں۔ بے چینی اور بے صبری کو ترقی کی راہ میں حائل نہ ہونے دیں۔

# دافع قبض معمولات

قبض ایک ایسی عام شکایت ہے جس کے مریضوں کے اعداد و شمار مرتب کئے جائیں تو لوگ حیران رہ جائیں ایسے لوگ بہت کم ملیں گے جنہیں قبض نہ رہتا ہو اس وقت اسکے اسباب سے بحث کرنا مقصود نہیں ہے ورنہ اصل مقصد فوت ہو جائے گا اس لئے اس مختصر مضمون میں قبض رفع کرنے اور اس سے بچنے کے لئے بعض ایسے معمولات بیان کئے جا رہے ہیں جن پر عمل کرتے رہنے سے یہ تکلیف دہ حالت پیدا نہیں ہوتی اور آدمی ایسی بہت سی بیماریوں کے حملے سے بچ جاتا ہے جو عموماً" قبض کے بعد پیدا ہو جاتی ہیں۔

قبض کے سلسلے میں سب سے پہلے غذا کا انتظام ضروری ہے کیوں کہ غذا کا موزوں اہتمام نہ رکھنے سے بھی قبض ہو جایا کرتا ہے۔ فن طب میں دوائی علاج پر غذائی پرہیز کو ترجیح دی جاتی ہے جہاں تک غذا ہی میں مناسب رد و بدل کیا جاسکتا ہو۔ بہتر ہے ورنہ معدہ دواؤں کا عادی ہو جاتا ہے اور آنتیں اپنا کام کرنے کے لئے دوا کا سہارا ڈھونڈنے لگتی ہے اس لئے اس سلسلے میں قبض کی بے شمار ادویہ کی طرف توجہ دلانے کے بجائے بعض غذائی معمولات بیان کئے جاتے ہیں۔

قبض کے مریض ہوں یا تندرست اشخاص سب کو غذا کے معاملے میں اس کا خیال رکھنا چاہئے کہ غذا زود ہضم اور ہلکی ہونے کے علاوہ غذائیت بخشنے والے اجزاء پر مشتمل ہو۔ جن سے بدن کو غذائیت کا مقصود حاصل ہوسکتا ہو۔ مرغن غذاؤں سے پرہیز رکھا جائے۔ خصوصاً پراٹھوں سے، سادہ غذا سب سے بہتر ہے روٹی پکواتے وقت اس کا انتظام رہے کہ اول تو بے چھنے آٹے کی روٹی تیار کرائی جائے دوسرے ایک پاؤ آٹے میں دو تولہ بھوسی کے حساب سے ملوا کر آٹا گندھوایا جائے اس سے جو روٹی تیار ہوگی وہ دافع قبض ہوگی۔

شام کی غذا میں اس کا بہت خیال رہے کہ کم از کم ہفتے میں تین بار چھلکوں والی مونگ کی دال اور پالک کا ساگ ڈال کر ضرور استعمال کی جائے۔ باقی دنوں میں سبزی، گوشت ترکاری یا دوسری ہلکی اور مرغوب غذائیں استعمال کی جائیں۔

رات کو سوتے وقت روزانہ ڈھائی تولہ کشمش کھالیا کریں یا کسی روز کشمش اور کسی روز دو تین انجیر زرد کھالیا کریں سوتے وقت سہتا ہوا گرم دود پی لینا بہت ہی مفید ہوتا ہے اگر خالص دودھ موافق نہ آتا ہو تو قبض کی حالت میں دس بارہ بڑی منقا کے دانے دودھ میں جوش دے کر صرف دودھ پی لیا کریں۔

اگر گرمی کے موسم میں انجیر گرمی کرے تو رات کو منقا دس دانے اور انجیر زرد دو دانے گرم پانی میں بھگو دیا کریں اور صبح کو روزانہ اس کا پانی نتھار کر پی لیا کریں۔

دافع قبض پھلوں میں کھجور جاڑے کے موسم میں اور خوبانی، آلوچہ، ناشپاتی و کشمش وغیرہ دوسرے موسموں میں استعمال کرتے رہیں ان ہی تدبیروں کے ساتھ کافی مقدار میں پانی پینا مناسب اہتمام کے ساتھ معینہ وقت پر موزوں غذا استعمال کرنا، صبح کو حسب برداشت ورزش کرنا بھی قبض رفع کرنے کیلئے بڑے ضروری اور مفید معمولات ہیں۔ ان پر عمل ہوتا رہے تو بڑی حد تک قبض سے نجات مل جاتی ہے اور حکیموں اور ڈاکٹروں کے آستانے پر حاضری کی بہت کم ضرورت پڑتی ہے۔

واقعہ یہ ہے کہ قبض کا بہت بڑا سبب کھانے پینے وسونے اور اٹھنے وغیرہ کے معمولات میں باقاعدگی نہ ہونا ہے۔ اکثر اس کی ابتداء والدین کی غفلت سے ہوتی ہے جو بچوں میں ان امور کا کافی شعور پیدا نہیں کرتے اور بچے ایسے معمولات کی طرف سے غفلت برتنے لگتے ہیں جس کا ایک نتیجہ قبض ہوتا ہے۔

اگر آپ قبض میں مبتلا ہوں تو اس سے چھٹکارا پانے کے لئے آپ کو روزانہ کم از کم چھ گلاس پانی دن بھر میں ضرور پینا چاہئے تاکہ آنتیں اپنا کام سہولت سے انجام دیں اور صاف ہوتی رہیں ہاں اگر خدانخواستہ کوئی ایسی بیماری ہو جس میں پانی کا استعمال نقصان کرتا ہو تو اتنا نہ سہی اس سے کم مقدار میں پانی پئیں۔ سب سے بہتر طریقہ یہ ہے کہ سو کر اٹھتے ہی ایک گلاس پانی پی لیا جائے۔ یا ناشتہ کرنے سے آدھ گھنٹے پہلے ایک گلاس پانی پی لیں اس سے صرف آنتوں میں حرکت ہی نہیں پیدا ہوتی بلکہ ان میں ٹھسا ہوا فضلہ رقیق بھی ہو جاتا ہے اور اجابت سہولت سے ہوتی ہے۔

پھل اور ترکاریاں ہضم ہونے کے بعد خاصا فضلہ چھوڑ دیتی ہیں اس لئے وہ قبض رفع کرنے میں بہت مفید ہوتی ہیں اس کے علاوہ ان میں عضوی ترشے (آرگنک ایسڈز) اور مختلف قسم کے شکری اجزاء ہوتے ہیں جو ہضمی رطوبت اور جرثوموں پر کیمیاوی اثر کرتے ہیں۔ گوشت، مچھلی، انڈے سے فضلہ تھوڑا بنتا ہے لیکن یہ اپنی غذائی قدر و قیمت کے لحاظ سے ضروری ہیں ان میں پروٹین یا لحمی اجزاء خصوصیت سے بہت اہمیت رکھتے ہیں انکا استعمال نشاستہ دار غذا یا مثلاً آٹے کے سیو، یا سویاں و آلو و چاول وغیرہ کے ساتھ توازن برقرار رکھنے کیلئے ضروری ہے بے چھنے آٹے سے تیار کی ہوئی روٹی کے فائدے پہلے بیان ہو چکے ہیں جئی یا جو کا دلیا اسی ذیل میں آتا ہے۔ کیوں کہ اس سے سیلولوز کی سربراہی بڑی خوبی سے ہوتی ہے۔ اچار، چٹنی وغیرہ کا استعمال کچھ پسندیدہ نہیں۔

اسی ضمن میں جن غذاؤں کی اجازت دی جاسکتی ہے ان میں آپ گوشت و شوربا اور یخنی سبزی یا گوشت کا شوربا اچھی طرح پکائی ہوئی دالیں اور ان کے ساتھ شیرینی کی ضرورت ہو تو بجائے معمولی شکر کے گڑ کی شکر میسر ہو تو بہتر ہے۔ ورنہ کھانے کے بعد کوئی میٹھا پھل کھالیا جائے تو مقصد حاصل ہو جاتا ہے۔

# تحویل آفتاب المتاب

خالق کائنات نے جس وقت نظام دنیا کا چکر پیدا کیا اور جس نقطہ سے اس دور کی ابتداء ہوئی تو جب بھی سال بھر میں وہ دور آتا ہے تو اسے تحویل آفتاب کہتے ہیں اس وقت دن رات برابر ہوجاتے ہیں- تمام اہل علم سال بھر کا حساب اس ساعت سے تیار کرتے ہیں- شیعہ اور جفار ساعت کی سعادت اور تاثیر سے فائدہ اٹھانے کے لئے لوحیں' نقوش تیار کرتے ہیں- اور تحویل کے وقت ہر متحرک چیز ساکن ہوجاتی ہے- لیکن یہ وقفہ اس قدر قلیل ہوتا ہے- جس کا ادراک وشعور ممکن نہیں' تو مشکل ضرور ہے- اس وقت کو پانے کے لئے لوگ مختلف طریقے اختیار کرتے ہیں- استجابت دعا کے لئے یہ وقت تیر بہدف ہے- میں ہر سال تحویل آفتاب کی خوبیاں اور اثرات بیان کرتا ہوں اس کے متعلق عملیات بھی لکھتا ہوں باوجود اس شدومد کے بعض اصحاب یا اکثر اصحاب محروم رہتے ہیں-

ایک عمل تحریر کرتا ہوں- تحویل کا وقت اس سال ۲۱ مارچ کو قبل فجر ۲ بجکر ۵۷ منٹ کو ہوگا- اجازت بذریعہ تحریر لیں-

اس وقت سے پہلے غسل کریں لباس سفید و پاکیزہ پہنیں لباس میں کوئی کپڑا سرخ رنگ کا بھی ہو خواہ رومال ہی کیوں نہ ہو- یا جائے نماز ہو' صندل' لوبان' اگر بخور وغیرہ میں جو میسر ہو- اس کی دھونی وقت عمل جلائیں- قبل از عمل دو رکعت نماز نفل ادا کریں- لیکن نفل ایک گھنٹہ قبل ادا کرکے تیاری میں رہیں جگہ تنہا ہو- عمل کرتے وقت کوئی پاس نہ ہو- زعفران سے لکڑی کے قلم سے جو نیا ہو' کاغذ بھی نیا ہو' لے کر اس نقش مربع کو وقت مقررہ پر پر کریں- مربع پر کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ اپنے اور اپنی ماں کے نام کے اعداد حساب ابجد نکال کر اس میں ۳۸۷ کا اضافہ کریں اس مجموعہ میں ۳۰ عدد کو تفریق کرکے بقایا کو ۴ پر تقسیم کریں اور خارج قسمت کو چال کے نقش کے خانہ اول میں رکھ کر حسب قاعدہ نقش پر کریں- چاروں طرف سے میزان پورا ہوگا- تو نقش درست پر ہوگا اگر تقسیم کرنے سے باقی کچھ بچ جائے تو ایک کے لئے خانہ ۱۳ میں ۲ کے لئے خانہ ۹ میں ۳ کے لئے خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کرنا ہوگا- مربع پر کرنے کی واضح ترکیب اکثر لکھ چکا ہوں- بہر حال خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر چال کے مطابق آگے آگے عدد لکھتے جائیں-

چال آتشی مربع کی یہ ہے-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش کے نیچے یہ عبارت لکھیں-

یَا اللّٰہُ اَجِبْ دَعْوَتِی بِحَقِّ کَلَائِیلُ

بعد میں مختصر مطلب لکھ دیں-

اب نقش تیار ہے اس کو سامنے جائے نماز پر رکھیں اور خوشبو کو کوئلوں پر ڈالتے رہیں اس عمل کو ۳۸۷ (تین سوستاسی) مرتبہ پڑھیں-

یَا اللّٰہُ بِحَقِّ اللّٰہُ الصَّمَدُ یَا اللّٰہُ بِحَقِّ کَلَائِیلُ اَجِبْ دَعْوَتِی

اپنے مقصد کا دل میں خیال رکھیں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی ہو آخر عمل میں اپنے مقصد کی دعا مانگیں یہیں اب عمل ختم ہوا- اس نقش کو اپنے گلے میں ڈال لیں اور روزانہ کسی ایک وقت مقررہ پر ۳۸۷ مرتبہ عمل پڑھتے رہیں (اس کا صدقہ ایک ہزار روپے دیں) چند ہی دنوں میں خدا کی قدرت اور عملیات کی عظمت کا تماشا نظر آئے گا اور مقصد خواہ کتنا ہی مشکل کیوں نہ ہو اس کی تکمیل کے اسباب پیدا ہوں گے- یہ واضح ہوجائے گا کہ کس طرح غیب سے آپ کو امداد ہوتی ہے اور کس طرح کامیابی ہوتی ہے-

تحویل کے صحیح وقت کے دیئے گئے وقفے کا خیال رکھیں تحویل کے عین وقت پر جو کلمہ یا عدد قلم سے نکل گیا ان ہی حروفوں سے کوئی حروف بھی نقطۂ اعتدال سے ٹکرا گیا وہی اسم اعظم ہوجائے گا- اس لئے وقت مقررہ سے قبل عمل شروع کریں اور بعد میں ختم کریں تاکہ یہ وقت درمیان عمل کے آئے کیوں کہ صحیح وقت کا پانا مشکل ہے حکمت سے کام لیں گے تو کام ہوجائے گا- وقت موہوم کا وقفہ خالی نہ جانے پائے یہی آپکی کامیابی کا راز ہے میں بھی یہی کرتا ہوں-

سبحانك لاعلم لنا الا ما علمتنا انك انت العليم الحكيم (سورہ بقرہ آیت نمبر ۳۴)

یہ وقت نہایت سریع التاثیر اور سعد ہوتا ہے- ہر قوم کے سن کا روز اول نو روز کہلاتا ہے- یونان و ایران میں تحویل کے اس نوروز کو خوب منایا جاتا ہے- شیعہ حضرات کے نزدیک بھی یہ نہایت متبرک دن ہے- محض اس لئے نہیں کہ تحویل ہوتا ہے- بلکہ ان کے عقائد کے مطابق اس روز سعید میں امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے خلافت ظاہری کو اختیار کیا اور اس روز ان کی مخصوص دعائیں اور عبادات بھی ہیں- اہم امور کا ذکر کیا جاتا ہے-

## نفل نوروز

غسل کر کے نئے کپڑے پہن کر بعد از نماز ظہر چار رکعت نماز پڑھیں پہلی دو رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ سورہ قریش دس بار' دوسری میں سورہ قدر دس بار' تیسری میں دس بار قل ھو اللہ احد چوتھی میں دس بار معوذتین پڑھیں بعد فراغت کے ۳۶۶ بار یہ دعا پڑھیں-

اَللّٰھُمَّ اِنَّ ھٰذِہٖ سُنَّۃٌ جَدِیْدَۃٌ وَاَنْتَ مَلِكٌ قَدِیْمٌ اَسْئَالُكَ خَیْرَ ھَا وَخَیْرَ وَخَیْرَ مَافِیْھَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ

شَرِّهَا وَشَرِّمَا فِيْهَا وَاسْتَلْفِيْكَ مُوْنَتِهَا وَشَغْلِهَا يَاذوا لجَلا ل وَا لاكَرام

## دعانوروز

یہ نماز تو ۲۲ مارچ کو پڑھنا ہوگی-۲۲ مارچ کو عین طلوع آفتاب کے وقت یہ دعا ۳۶۶ بار کھڑے ہوکر سورج کی طرف منہ کر کے پڑھیں-

مَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَلِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰى اَحْسَنِ الْحَالِ يَاعَزِيْزُ يَاغَنِىُّ ط

(یعنی اے بدلنے والے سال اور احوال کے تو ہمارے حال کو بہترین حال سے بدل دے تو غالب ہے اور غنی ہے)

## آب شفا

عین تحویل کے وقت سے شروع کر کے سات سلاموں کو سات بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے محفوظ کرلیا جائے تو یہ پانی مصیبت زدہ اور بیمار کو ایک چمچ پلانے سے شفا حاصل ہوگی اور تکلیفوں سے راحت حاصل ہوگی-سات سلام یہ ہیں-

(۱) سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَبٍّ رَّحِيْم
(۲) سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِىْ الْعَالِمَيْن
(۳) سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْم
(۴) سَلَامٌ عَلٰى مُوْسىٰ وهٰرُوْن
(۵) سَلَامٌ عَلٰى الْيَاسِيْن
(۶) سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِيْن
(۷) سَلَامٌ هِىَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجر

## لوح نورانی اسداللہ الغالب

وہ لوگ جو حروف نورانی کے عامل ہیں ان سے اس لوح کو تیار کرائیں یہ لوح اور اس کا نقشہ صرف میرے پاس ہے اور کہیں سے دستیاب نہ ہوگا نہ کوئی اس کا عامل ہے چونکہ اس روز حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب کو ظاہری خلافت ملی اس لئے اس روز تحویل کے ہی وقت شروع کر کے یہ لوح سعادت تیار کی جا سکتی ہے یہ مرکبات مقطعات نورانی سے مرتب کی گئی ہے اس پر جتنا بھی غور کریں گے اس کے حقائق کو گہرا پائیں گے اس لوح کی تیاری کے وقت مدد روح پرفتوح جناب امیر المومنینؑ سے طلب کریں- چاندی کی تختی پر یا سونے کی تختی پر تیار کریں تیاری کے بعد سینہ پر اسے پہنیں اور تبرک و فاتحہ حسب توفیق دلائیں' عورتوں کو اس کا لاکٹ بنا کر دیں ساری زندگی کامرانی اور عزو وقار ملے گا- مرد اسے اپنی جیب میں رکھیں یا بازو پر باندھیں تو دنیاوی اور دینی کامیابیوں کی یہ ضامن ہوگی سخت اور جان لیوا امراض میں آزمائیں' غربت و ناداری میں مرز جان بنائیں- ناکامیوں اور نامرادیوں میں اس کا واسطہ لیں تو اپنے کاموں کو حیرت انگیز طور پر بنتا دیکھیں گے- زندگی بہتر اور خوش نصیبی سے گزرے گی- اس لوح کے وتر میں اسم مبارک قاسم ہے- ہر چال میں تین کا اضافہ ہے-نقش ذوالکتابت ہے کل نقش کا میزان ۳۳۰ ہے جو اسم علی کا تین گنا ہے ۳۳ عدد حسن انفعال کے بھی ہیں اور میں اسے لوح حسن انفعال ہی کہتا ہوں اس لئے کہ یہ امورات دنیاوی میں اس کا فعل نہایت احسن ہوتا ہے یہ میرا تحفہ ہے اس کو دفتر سے تیار کروائیں-

## لوح حسن انفعال

| | | |
|---|---|---|
| الامام | محمود | طس ن |
| حم حکم | علی | ص طہ |
| امین | طسم احد | بن ابی طالب |

رفتار نقش

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## طلسم جفر

سات مثقال وزن چاندی کی ایک مربع تختی بنوائیں ایک مثقال ۳ ماشہ ۶ رتی کا ہوتا ہے- عین تحویل کے وقت اس پر ذیل کا طلسم کندہ کریں- ریشم کی ڈوری اس میں ڈال لیں ہر حروف کے نیچے اس کے عدد بھی لکھیں پھر اس کے نیچے علیحدہ حروف بھی لکھیں-

### یا مفشیشلیح

۱۰ ۱ ۴۰ ۸۰ ۳۰۰ ۱۰ ۳۰۰ ۳۰ ۱۰ ۸
ی ا م ف ش ی ش ل ی ح

اس تختی کے اثر سے عجیب وغریب برکت دیکھیں گے اب جب بھی کوئی کام ہوا س ڈوری سے تختی کو اپنے داہنے بازو پر باندھیں اور نام زبان سے پکار کر کام کہیں-اس کام کے لئے جس کے پاس جانا ہو جائیں کسی بھی غیبی مدد سے وہ سرانجام ہو جایا کرے گا اس کے نتائج حیرت انگیز ہوں گے جن کو بیان کرنا مشکل ہے-البتہ تجربہ ہی بہتر اظہار کرے گا-اس طلسم کو بعینہ نقل کریں-

صاحب ضرورت تحریری طور پر اجازت لے کر اسے تیار کریں اور فیض حاصل کریں چاندی کی تختی پر کسی نوکدار چیز سے باآسانی لکھا جاسکتا ہے-

---

# تسدیس زہرہ و زحل

زہرہ وزحل کی تسدیس ۱۲ اپریل کی رات ۸ بجکر ۷۰ منٹ پر ہوگی- اگر کوئی شخص پاس رہنا نہ چاہے یا میاں بیوی میں سے کوئی خوش نہ رہتا ہو اور علیحدگی تک نوبت آ پہنچی ہو تو اس آیت کو روٹی پر انگشت شہادت سے وقت مقررہ پر لکھ کر اس کو اس وقت کھلا دیں جب کھانے پلانے کا وقت ہوتا ہے- انشاء اللہ پھر کبھی چھوڑ کر نہ جائے گا-آیت یہ ہے-

يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا اصْبِرُوا وَصَابِرُوا وَرَابِطُوا وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُون (آل عمران ۲۰۰)

یہ آیت بخار اور خواب کے لئے بھی موثر ہے-تپ دق والے کو دوائی یا پانی پر ۲۱ بار دم کر کے پلائیں اور خواب میں ڈرنے والے کے گلے میں لکھ کر باندھ دیں-

# شرف شمس

## جاہ و منصب اور عزت و توقیر کے حصول کے لئے

آفتاب دورہ فلک طے کرتا ہوا جب برج حمل کے ۹ درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف کا درجہ حاصل ہوتا ہے تو فلکی اثرات کے لحاظ سے یہ ایک پر تاثیر اور بلند ترین مقام ہوتا ہے جس کی تاثیر مخصوص الفاظ و اسماء کے ذریعہ مخصوص شکل میں اہل جفر منتقل کر دیتے ہیں وہ شکل جو اسی شرف کے وقت ابھرے گی جس کے پاس ہوگی اس کو سرفرازی دے گی اور بلند مرتبہ پر پہنچنے کے لئے اسباب تیار کرے گی اس کارگر عالم اسباب میں قدرت کا ایک سبب ہوگی اس کے فوائد یہ ہیں-

(۱) اگر کوئی شخص کسی عہدہ پر قائم ہے مگر مسلسل کئی سالوں سے اس کو ترقی نہیں ملی تو ترقی پائے گا-

(۲) ملازمت میں کسی کو جائز مقام نہیں ملا تو وہاں ترقی پائیگا-

(۳) اگر حصول ملازمت میں یا افسران اس کی طرف توجہ نہیں دیتے تو وہ ملازمت میں حاصل کرنے میں کامیاب ہوگا

(۴) اگر کسی جگہ اس کا حق مارا گیا ہے تو وہ اپنے حق کو حاصل کرے گا

(۵) اگر کوئی حقیر اور بے اعتبار شخص ہے کہ نہ معاشرہ میں کوئی مقام ہے اور نہ دوستوں اور اعزاء میں عزت ہے تو وہ مکرم ہو جائیگا

(۶) اگر کوئی اکابر زمانے میں سے ہے اور حکومت میں اسے کوئی مقام نہیں تو وہ مقام عزت اور مرتبہ حاصل کرے گا- تمام بزرگ و اشراف اور اعیان زماں اس کے مطیع و فرمانبردار ہوں گے اس کے حکم سے تجاوز نہ کریں گے اور سختی، تندہی اور متکبرانہ انداز میں اس سے پیش نہ آئیں گے

(۷) طلب و جاہ حشمت کے طالبوں کو نصیب کی یاوری ہوگی-

(۸) اگر کوئی چاہے کہ جس مرتبہ پر ہے وہ تبدیل نہ ہو یا عظمت و جلال اس کا قائم رہے تو وہ بھی آرزو پوری ہوگی- غرض یہ ہے کہ شمس تمام کواکب میں شہنشاہ کا مرتبہ رکھتا ہے اور تمام کواکب اس کے گرد گردش کرتے رہتے ہیں پس اسی قسم کی روحانیت حسب مراتب ہر شخص کو ملے گی جس کے پاس اس شمس کے شرف کا طلسم یا لوح ہوگی- یہ لوح ایک نعمت غیر مترقبہ ہے موجودہ مخدوش بے رحم، بے عزت اور اندیشہ زبان مال و دولت کے دور میں ہر شخص کے پاس ہونی چاہئے اللہ چاہے گا تو وہ نہ صرف مامون و محفوظ رہے گا بلکہ مراتب و درجات ترقی حاصل کرے گا- عزت پائے گا-

اس سال یہ وقت ۸ اپریل کو ۷ بجکر ۵۰ منٹ صبح سے ۹ اپریل ۸ بجکر ۱۵ منٹ صبح تک رہے گا- اس دوران دو ساعت ملے گی جو بروز پیر ۸ اپریل کو صبح ۱۰ بجکر ۲۸ منٹ پر ہوگی اور دوسری ۵ بجکر ۷۴ منٹ شام پر ہوگی- اس میں آپ کو کام کرنا ہوگا- سامان پہلے سے تیار رکھیں وقت مقررہ پر علیحدہ کمرے میں صاف پاکیزہ سرخ کپڑا بچھا کر اور پر بیٹھیں- اجازت تحریری لیں-

زعفران، صندل سرخ اور عود کا بخور جلائیں اپنے کپڑوں پر عطر گلاب لگائیں جب ساعت شروع ہو تو لوح ہو تو کندہ کرلیں کاغذ ہو تو اس پر زعفران سے لکھ لیں-

صاحب حیثیت لوگ سونے کی بنائیں شمس کی دھات سونا آج کل بہت مہنگا ہے- چاندی کی بنوائیں اور اس پر سونے کا ملمع کروائیں اگر کوئی شخص چاندی کی تختی بھی نہ بنوا سکے تو سنہرا کاغذ لیں اس کی پشت پر زعفران سے لکھ لیں کاغذ اور دھات کی لوح میں تاثیرات تو یکساں ہونگی مگر فرق صرف یہ ہوتا ہے کہ دھات سریع الاثر ہوتی ہے کاغذ کی لوح آہستہ آہستہ کام کرتی ہیں- البتہ کندہ کروانے والے کو چاہئے کہ خود ہی باوضو تیز نوکدار چیز سے دبا کر لکھ لیں اگر کسی کندہ کرنے والے کے پاس جائیں تو وہ باوضو ہو اور وقت مقررہ کا خیال رکھے-

میں گزشتہ کئی برسوں سے ایک اسم کام میں لاتا ہوں **یااله الالهة الرفيع جلاله** یہ اسمائے اربعین میں سے دوسرا اسم ہے اس سے مراتب حاصل ہوتے ہیں اور میرے برسوں کے تجربات سے ہے اس کے عدد ۹۷۴ ہیں اور اس کا مربع ذوالکتابت میں نے خود ترتیب دیا ہے اور اسی سے ہر سال کام لیتا ہوں- اسے بھی سمجھا دوں- شمس آتشی ہے اس لئے اس مربع کی رفتار بھی آتشی ہوگی رفتار نقش کی دی جاتی ہے اس کے مطابق نقش کو پر کرنا ہوگا نقش نمبر ۱ میں جو ذیلی خانوں میں اعداد تھے ان اعداد کے مطابق اسماء لے کر نقش نمبر ۲ کو ترتیب دیا ہے یعنی بجائے اعداد کے اسم الٰہی لکھے جائیں گے اب یہ آپ کی مرضی پر منحصر ہے کہ آپ نقش نمبر ۱ تیار کریں یا نمبر ۲ تیار کریں دونوں کی تاثیرات ایک ہی ہوں گی-

رفتار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

(۱) نقش ذوالکتابت

| یااله | الالهة | الرفيع | جلاله |
|---|---|---|---|
| ۳۹۲ | ۶۸ | ۴۸ | ۴۶۶ |
| ۶۷ | ۳۸۹ | ۴۶۹ | ۴۹ |
| ۴۶۸ | ۵۰ | ۶۶ | ۳۹۰ |

(۲) نقش ذوالکتاب معہ اسم الٰہی

